برای چاک دی دامن اگر دی — نہ پھر التجای سیم و زر دی

رہی دست جنون ہر لحظہ چالاک — کبھی سینہ کبھی دامن ہی چاک

ترقی پر رہی شوق اسیری — رہی وحشت کو پاس دستگیری

فلک کو لذت ذوق جفا سی — نہ دون وحشت تقاضای بلا سی

رہون مین مائل کا فراوان — کہان تک پارسائی پارسائی

جبین سا خدمت پیرہان مین — رہون جبتک ہون بیپیمان بنا

بس اب ہی تسلیم ترک التجا کر — خموشی التماس مدعا کر

بہت کچھ کہہ چکا افسانہ ہم — کہان تک حسرت افسانہ غم

پھر اب ہی جوش شوق نعت لب پر — زبان دہو سیل طوفان ادب مین

ہوس انگیز ذکر مصطفیٰ ہے — دہن پیمانہ آب بقا ہے

## شفاعت طلبی معہ نعت محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم

یہ کسکا میری لب پر نام آیا — کہ خاطر کو خرد بیگانہ پایا

محبت نی کیا دیوانہ مجکو — بنایا عاشق افسانہ مجکو

سو تب نطق ہی گنج دہن مین — نہان رمز رسالت ہی سخن مین

ستایش آشنا فکر رسا ہے — صریر کلک شور مرحبا ہے

تراوش خیز مضمون عجب ہی — زبان ذکر سلطان عرب ہی

محمد زیب صدر دین پناہی — نظر پر وردہ نور الٰہی

دیا پیوند اعجاز قدم سی — سواد کفر کو شام عدم سی

سکّہ زونِ خامہ در اقلیمِ سخن ہی مدحتِ حضرتِ ابو المنصور ناصر الدین سکندر جاہ
عالم پناہ قیصرِ زمان سلطانِ عالم محمد واجد علی بادشاہ خلّد اللّٰہ ملکہٗ و سلطنتہٗ

کہان ہی ساقیِ میکش اِدھر آ
رہی کبتک ہوشِ پوشِ دل مین
جوانی مستیان دکھلا رہی ہی
اثر ہی جلوہ گر حُسنِ اَمل مین
لبِ ساغر ہین لبِ ساغر دہان ہی
زبانِ لطفِ عیشِ بی خلل ہی
ادب فرمایِ تصدِ دل ہی ہیم
شہِ واجد علی ظلِ الٰہی
گلِ رنگین بہارِ آفرینش
زیارتگاہِ چشمِ اہلِ ادراک
زمینِ لکھنؤ فیضِ قدم سے
جبین سا ہی جو سنگِ آستانِ
درِ دولت سرا وقفِ ملک ہی
شجاعت قبلہ نخوت پرستان
عدو گر بطنِ مادر مین چھپے
تصوّر مین اگر ہو تیغ افگن

سبو شیشہ صراحی سب مینی لا
خرابی لا رہا ہی جوشِ دل مین
اُمنگون پر طبیعت آ رہی ہی
عروسِ کامرانی ہی بغل مین
زبانِ موجِ می اپنی زبان ہی
عروجِ کیفِ عشرت آج کل ہی
خیالِ مدحتِ سلطانِ عالم
طرازِ مسندِ صاحب کلاہی
نسیمِ سبزہ زارِ آفرینش
فرشتی کی طرح ہر عیب سی پاک
زیادہ عیش پرور ہی ارم سے
دماغِ مدّعا ہی آسمان پر
زمین ہمسایۂ صحنِ فلک ہی
سخاوت دستگیرِ تنگدستان
بنی تابوت گہوارے ہی سی پہلے
اجل کو خضر سمجھی روحِ دشمن

سرِ آغازِ ختمِ مدعا ہے     زبان منت کشِ حرفِ دعا ہے
خداوندا ہی جبتک زیبِ ہستی     زمین و آسمان کی اوج و پستی
تنِ دشمن ہی مدفون تہِ خاک     رہی سلطانِ عالم سر بر افلاک

## پایۂ سخن را بوصفِ مقبول الدولہ میرزا محمد مہدی علیخان بہادر قبول باوجِ عرش رسانید

چھکا ساقی سرِ جام و سبو کو     تسلّی دون مین کبتک آرزو کو
اجازت ہو چکی پیرِ مغان سی     چکان ہی ابرِ رحمت آسمان سی
سخن میرا نہو گر بارِ خاطر     سناؤن کچھہ تجھی اظہارِ خاطر
کہ اک دن ازپی پابوسِ استاد     جبین فرسا ہوا مین خانہ برباد
سوِ دولت تمنا رہنما تھی     سعادت جلوہ بخشِ مدعا تھی
مسافت کی گوارا کی جو دوری     ہوا حاصل مجھی لطفِ حضوری
بجالایا مین آدابِ غلامی     ہوا ہم بزمِ استادِ گرامی
تمامی جمع تھی احباب و اغیار     سخن کا ہر طرف تہا گرم بازار
کوئی حافظ تہا شعرِ مصحفی کا     کوئی دیوانہ دیوانِ سودا
کوئی پڑہتا تہا نظمِ شوق باشوق     کسی کو تہا کلامِ ذوق سی ذوق
کوئی لایا ہوا تہا بادل و جان     جنابِ حضرتِ مومن کا ایمان
کسی کی لب پہ ناسخ کا سخن تہا     کسی جا شعرِ آتش شعلہ زن تھا
کہ اسمین مہربانِ اشرف علی نی     ادا فہم خیالِ شاعری نی
نکالی کچھہ بغل سی کہنہ اوراق     مشبک صورتِ دلہای عشاق

بلاغت زادہ طبع رسا ہے — فصاحت گرد راہ فکر ہے

جو نسبت دی زمین کو آسمان سی — سجا نکلی زبان دو جہان سی

لکھی گر وصف حسن ماہ پارہ — بنی ہر دایرہ چشم ستارہ

اگر فرصت تجھی چرخ کہن دی — اسی کی نام سی داد سخن دی

یہہ افسانہ جو تیری روبرو دی — خلاف طرز طرز گفتگو ہی

اسی حسن زبان دی پھر خدارا — نئی صورت سی رنگ طبع و ہفا

بلندی دی ذرا اوج بیان کو — جلا دی جوہر تیغ زبان کو

گذارش کی یہہ مینی تشنگی ارشاد — کہ ای سرمایۂ لطف خداداد

تصور مین مری آتا ہی ایسا — شکوہ دہلوی نی اسکو لکھا

پھر اوسکی بعد با طرز دل آرا — ہوا ہی نہ راین خامہ فرسا

دلی وہ نو عروسان معانی — ہین ابتک مجھسی گرم لن ترانی

کبھی دیکھا نہین ہی سایہ اونکا — خدا جانی ہی کیا پیرایہ اونکا

یہی کچھہ عذر کا میری سبب ہی — نہین ارشاد سی انکار کب ہی

کہا یہہ کیا تجھی مد نظر ہے — ہر اک کا طرز اپنی طرز پر ہے

جھکا شیشہ کہ چھلکی شوق کا جام — کسی کی پیروی سی تجھکو کیا کام

مگر ہان اصل مطلب مین کسی جا — کمی بیشی روا رکھنا نہ اصلا

بہر صورت ہوا جسوقت ناچار — لکھی بحر ہزج مین چند اشعار

فغان درد جو کچھہ یاد آئی — مصیبت آشنا تھا کچھہ سنائی

بس اب لازم ہی ارباب سخن کو — کہ جب دیکھین مری نقش کہن کو

اوسی عالم مین وہ سرمایۂ ناز ہوا یون دل سی اپنی شورش انداز

کہ ہین مصروف سب خوابِ عجب مین بھرا ہی مدعا آغوشِ شب مین

زمانی مین نہین کوئی خبردار مگر ہان جابجا دلہای بیدار

پھرون تنہا میانِ شہر و بازار ہر اک کی رازِ دل سی ہون خبردار

کہان ہی ماتمِ شامِ غریبی کہان ہی شکرِ صبحِ خوش نصیبی

کہان گلبانگِ عشرت ہمنفس ہی ہجومِ نالہ کسکا دادرس ہی

کہان ہی وقفِ لب خونابۂ دل کہان بیتابیِ دل رقصِ بسمل

کہان ہی اشک ریزی سی بدامان کہان ہی غم سی شق جیب و گریبان

کہان ہی زحمتِ پیہم سی ہر دم رگِ جان پر خراشِ نشترِ غم

کہان لطفِ فغان فرصت طلب ہے کہان راحت کہان جوشِ غضب ہے

سرود و ساز سی جی کون ہی چنگ کسی ہی طالعِ ناساز سی جنگ

سمجھکر لین کچھ ایسی ہی باتین بہت سی سوچ لین پوشیدہ گھاتین

کسی پر تا نہو یہہ راز افشا لباسِ مشکفامی بر مین پہنا

بدل لی شکل مطلب کی طلب مین کہ جیسی ون چھپی آغوشِ شب مین

نظر آیا وہ یون سلطان ذی ہوش مہِ کامل مگر بدلی مین روپوش

جو انسب کا تماشا دیکھتا تھا قدم سرگرمِ راہِ مدعا تھا

برنگِ بوی گل جس جا گذرتا معطر کوچہ و بازار کرتا

شبِ تاریک مین پھرتا تھا تنہا خیالِ صبح و ہجر کا تھا اجل کا

غرض ناگاہ بتاہِ رشکِ فغفور جب آپہنچا قریبِ قصرِ دستور

کہ اتنے مین کیا شہ نے گرفتار — کہا اوس سے کہ اے بیباک عیار
بتا تو کون ہے آیا کدہر سے — غرض رکہتا ہے کیا اس بام و در سے
پہرا کرتا ہے کیون راتون کو تنہا — کمند پیچ گرہ سے واسطہ کیا
مقرر تو کوئی ہے دزد شبگیر — تجہے لازم ہے کرنا پا بزنجیر
نظر آتا ہے مجکو خلق آزار — سزائے ناسزا کا ہے سزاوار
طمانچے مار کر روے جوان کو — گل سوسن بنایا ارغوان کو
کبودی تہی رخ روشن مین پیدا — دہوان ہو جسطرح شعلے سے لپٹا
یہ عالم دیکہہ ایسا وہ گرفتار — رہا حیران برنگ نقش دیوار
خموشی نے لبون پر زہر کہایا — ہجوم بیخودی نے آستایا
الم از بس اثر پاش جگر تہا — ہر اک دم حال دل نوع دگر تہا
عوض اشکون کے خون دل بہایا — کمال ضبط کیا کیا رنگ لایا
کہا تو کون ہے او فتنہ ایجاد — مجہے دیتا ہے کیون تکلیف بیداد
خطا کیا ہے ہوئی کیا مجہسے تقصیر — مین ہون کسواسطے شایان تعزیر
غریب و بیکس و ناچار ہون مین — بلاکش ہون جگر افگار ہون مین
نظر آتا ہے کچہہ بے رحم و بیدرد — ستمگاری مین ہے تو یکہ و فرد
غم الفت سے مطلق بیخبر ہے — تجہے کب حال پر میری نظر ہے
نہ لب مین آشنا طرز فغان سے — نہ واقف ہے جگر درد نہان سے
نہ دل نے تاز بیتابی اوٹہایا — نہ رخسارون پہ اشک گرم آیا
کہا شہ نے کہ ہون مین شحنہ شہر — زمانے مین مرا مشہور ہے قہر

غرض جب دل میں سمجھا وہ پُر ارمان | کہ ہوں شایِ شرر دم بھر کا مہمان

بھر آیا دل ہجومِ درد و غم سے | جھکا سر بارِ احسانِ ستم سے

رہی طفلِ سرشکِ چشم دیدن | شہیدِ خنجرِ نازِ چکیدن

فغان سی بس بخارِ دل نکالی | سمائی دامنِ شب مین نالی

تصوّر مین یہی کہتا تھا دل ریش | کہین بد ظن نہو یارِ وفا کیش

کہ ہوتا ہی گریبانِ سحر چاک | نہ آیا کیا سبب وہ عاشقِ پاک

بشکلِ بختِ خفتہ سو گیا وہ | کہین یا صورتِ دل کھو گیا وہ

خوش آیا یا کہ لطفِ بیوفائی | سو امیری کسی سی لو لگائی

اجازت شاید اُن کی نہین ہی | کسی جا شرطِ جانی کی نہین ہی

پسندِ طبع ہی حسنِ قو آئین | بلائی جان ہی یادِ یارِ دیرین

عجب مین کشمکش کی درمیان ہون | گرفتارِ عذابِ دو جہان ہون

کہ صدقی ہو یہان مشتاقِ دیدار | وہان زیبِ زبان ہو شکوہ یار

یہان آخر ہو دم کی نوحہ خوانی | وہان ہو ابتدائی بدگمانی

یہان ہو وجہِ ماتم لطفِ ہستی | وہان ہو تہمتِ بادہ پرستی

پسِ مردن ہی اس داغِ ابد سی | مین چونک اُٹھونگا آغوشِ لحد سی

یقین ہی سوزشِ دل سی ی جا | لحد سی حشر کو اُٹھی گا شعلا

ہزارون جمع شدہ ہین دلمین ارمان | نہین سینہ مگر گنجِ شہیدان

رہی گا تا ابد ماتم مین پُر شور | لبِ نی سی زیادہ تر لبِ گور

نہ صورت کوئی دم دیکھی صنم کی | سحر ہوتی نہ آئی شامِ غم کی

بتا پہلے بتا اپنی مکان کا ‏— نشان پہر دی کہ قفل مہربان کا

کہا جا ہی سکونت حسب دستور ‏— فلانی جا ہی اک مدت سی مشہور

یہان سی چل مری ہمراہ گہر کو ‏— وہان ضامن تجہی دون گا پدر کو

براے امتحان شہ ساتہہ لیکر ‏— جب آ پہنچا قریب حلقۂ در

ہلائی صورت دیوانہ زنجیر ‏— کہا سوتا ہی یا بیدار او پیر

وہ نکلا سنگی ہمدرنج و محن سی ‏— برنگ روح افسردہ بدن سی

گل رخ ہو رہا تہا زعفرانی ‏— خزان دیدہ تہا گلزار جوانی

سرشت پاک تہی صبح ازل کی ‏— ابد تہی ابتدا طول امل کی

ہمیشہ خط مین از راہ کرامت ‏— لکہی جسکو خضر حضرت سلامت

ولی تہا سرد مہری مین وہ سالک ‏— برادر خواندۂ ضحاک و مالک

در دولت سرا کو جب گیا وا ‏— زبان چرب سی آہستہ بولا

کہ ای یاران انداز وفائی ‏— خداوندان شہر آشنائی

بہم تم کون ہو رکہتی ہو کیا نام ‏— خلاف وقت تمکو مجہسی کیا کام

مین ایسا محو تہا یاد خدا مین ‏— جبین سا تہا جناب کبریا مین

تعلق سی طبیعت ایک سو تہی ‏— خموشی التماس گفتگو تہی

زبس تہا عکس افگن جلوہ طور ‏— دل افسردہ تہا پیمانۂ نور

بلایا کیون مجہی خلوت سرا سی ‏— کرو آگاہ عرض مدعا سی

کہا سلطان نی اوس شمع سحر سی ‏— خبر کچہہ ہی تجہی حال پسر سی

کیا ہی مینی وزدی مین گرفتار ‏— سحر کو ہوگا قربان سر دار

سزاوار ہست تہا مجہ تو دوستی
جہان مین ایک ہی تہا تنگدستی
مری صحبت سی ان اتہی ای عار
ہمیشہ نیز سی رکہتا تہا انکار
ہوا ہی عاق پہر گشتہ ایام
مجہی کیا اسکی قول و فعل سی کام
کہی دیتا ہون مین قسمت کی تکرار
کہ ہی ہووے سے عیاری سی بیزار
نہیں مطلق خیال پاسداری

مگر اک یار ہی و مشاء میرا ۔ انیس و ہمدم و ہمراز میرا
دلون مین صورت نقش تمنا ۔ جگہ رکھتا ہی الفت سی سراپا
ترحم ناز بر دار طبیعت ۔ حیا پرورده چشم مروت
شرافت مین بہت عالی حسب ہی ۔ گدا مشرب ملکزاده لقب ہی
اگر وه مجھکو یون دلگیر دیکھی ۔ اسیر پنجہ تقدیر دیکھی
عجب کیا ہی کہ از راه مروت ۔ بجا لاوی بدل رسم ضمانت
جوان نی جو کہی اپنی ہوا مین ۔ جگہہ دی شہ نی اغوش رضا مین
کہا یہہ بہی سہی ای دزد عیار ۔ نہین مجھکو وہان چلنی مین انکار
اوسی ہمراه لیکر شاه ناچار ۔ ہوا جب آستان بوس در یار
نظر آیا عجب عشرت کا سامان ۔ رہا نیرنگی گردون سی حیران
کہ ہی اک یار محو نغمہ تار ۔ گرفتار بلا ہی دو سراپا ر
ادہر ہی غفلت جوش می ناب ۔ ادہر نشتر زن دیده رگ خواب
وہان ہی ہاتہہ وقف گردن دوست ۔ یہان ہی آرزوی دامن دوست
جوان نی دیکہہ شکل آسمان کو ۔ پکارا غمگسار مہربان کو
کہ ای یار جفا دشمن وفا دوست ۔ شفیق لطف فرما آشنا دوست
ہوئی ہی آج مشکل عقده دل ۔ خلل انداز راحت ایک مشکل
نہین ممکن سوا تیری رہائی ۔ خدا را جلد کر مشکل کشائی
شفاعت خواه ہی بی اختیاری ۔ بجا لا ہو سکے جو شرط یاری
ملکزاده صدا ہی یار سنکر ۔ چلا سیماب کی مانند مضطر

ملکزادہ یہہ سُنکر باصد افسوس
تعلق سی ہوا تشنہ کا قدمبوس

بجالایا تمامی شرطِ آداب
بہ طرزِ خادمانِ خواجہ القاب

پس افسانۂ ابلہ فریبی
کہا ای مرہمِ داغِ غریبی

یہہ میرا یار ہی اسکو رہا کر
جو کچھہ ہو مجھسی باداشِ خطا کر

کہا شہ نی نہین تجھسی سروکار
فقط سرکار کا یہہ ہی گنہگار

اگر ہی تجھکو پاسِ آشنائی
تو ضامن ہو کہ ہو جسمین رہائی

ضمانت سی لیا آخر جوان کو
کیا رخصت شہنشاہِ جہان کو

بٹھایا گوشۂ خالی مکان مین
نگارستانِ چین رشکِ جنان مین

بچھا کر مسند و قالین و سنجاب
کیا آراستہ اک جاپلی خواب

بصد صورت وہ محوِ غمگساری
رہا آمادۂ خدمتگذاری

ملی جب رسمِ مہمانی سی فرصت
ہوئی پیشین تنہائی کی صحبت

ملکزادی نی پوچھا ای برادر
پڑی افتاد کیا مجھسی بیان کر

ہوا کیونکر گرفتارِ عسس تو
کہان جاتا تھا پابندِ ہوس تو

جوان نی روبروی یارِ دمساز
کیا یون توجہ دل اپنا آغاز

کہ ای یارِ جوان فرخندہ اختر
وزیرِ شاہ اک رکھتا ہی دختر

چھو دیکھی شکل اوس نورِ خدا کی
زبان مشتاق ہو صلِّ علیٰ کی

اکیلی پاکی شبِ آغوش خالی
لپٹ جاتی ہی تصویرِ نہالی

زبان محوِ جوابِ لن ترانی
نظر نا آشنای مہربانی

ستاروں کو سمجھ کر چشمِ بینا
نہین شمع کی نکلتی ماہ سیما

خیالِ نازکی نے یہ بن بٹھایا — کمر تک سایۂ گیسو نہ آیا

حنا کچھ پاؤں پر ایسی پسی ہے — اوسے جب دیکھو قدموں سے لگی ہے

مژہ اوسکی ہے ربطِ عاشقانہ — جگر ہے تیرِ مژگاں کا نشانہ

نہیں فرقت گوارا ایکدم کی — قسم ہے درمیاں رنج و الم کی

مگر رہتی ہیں مانندِ گوہر — غبارِ گوشِ روی مدعا پر

برنگِ طفلِ اشک آرزو ہم — نگہ رکھتی ہیں باہم باوضو ہم

کمندِ تابدادہ شبگوں تر — اوڑا لیجاتی تھی قصرِ پری پر

حضورِ حسنِ روی ماہ سیما — میں رہتا رات بھر محوِ تماشا

سوا اسکے ہو گر کچھ اور منظور — مری آنکھیں ہوں یارب چشمِ ناسور

نگاہِ بد ہوئی ہو گر کبھی چار — سدا رکھ مثلِ چشمِ یار بیمار

اگر سرکی چھوئی ہوں شوقیں بال — رہوں میں زلف کی مانند پامال

ہوا ہو بے ادب ان سے جو ہاتھہ — برنگِ شاخ بے بر قطع ہو ہاتھہ

اگر بوسے کا لب رکھتی ہوں ارمان — رہیں مثلِ جرس تا حشر نالان

رکھا ہو اوسکے زانو پر اگر سر — نہ مجکو خشتِ بالیں ہو میسر

سوا ہوں ساتھہ گر زیبِ نہالی — ہلال آسا رہے آغوش خالی

مگر یاں بہرِ لطفِ ہمزبانے — گوارا سب تھی جو پر آسمانے

پڑھا کرتی تھی وہ تا صبح قرآن — مرا تھا مصحفِ رخسار ایمان

وہ پڑھتی سورۂ واللیل جسدم — میں تکتا جانبِ گیسوی پر خم

جبیں میں جب غبارِ سجدہ پایا — کہا یا لیتنی کنتُ ترابا

میان تن گل گھر تیغ و دود سے | کری گا سر کو ہمصحبت قدم سے
مصیبت گریہ و زاری مین ہو گی | تمنا سینہ افگاری مین ہو گی
فغان و نالہ سب بالین پہ آ کر | مری ماتم مین ہونگی خاک بر سر
اگر دم بھر کی ہو تیری اجازت | مین اپنی یار سی ہون گرم رخصت
نہین محشر مین اس ننگ فنا سی | رہین گی نیچی آنکھین ورکبا سی
کہا اوسنی کہ ای یار دل افگار | نہین ہون مانع دیدار دلدار
ولی ہی خوف چرخ حیلہ جو سی | نہ جل جائی حصول آرزو سی
مبادا پھر کسی کا سامنا ہو | وہی زندان وہی زنجیر پا ہو
وہی ہو لطف ماتم رشک شادی | وہی جوشش مراد نامرادی
کہا پھر چارہ و تدبیر کیا ہی | علاج کاوش تقدیر کیا ہی
اجل سی کم نہین تاخیر مجھکو | ہر اک دم ہی دم شمشیر مجھکو
ارادون کو نہ اسدم سوک دل کی | ابھی آتا ہون مین اوس گل سی مل کی
شہ محمود زیر پشت دیوار | کھڑا استادہ تہا پاس قول و اقرار
چلا وہ جس گھڑی با نالہ و آہ | ہوا میہ بھی برنگ سایہ ہمراہ
رہ مطلب مین بس تہا گرم رفتار | کف پا ہی صبا تہا آبلہ دار
ہوا جب کوی جانان مین جبین سا | گیا بیتابیون کی حشر ہر جا
توکل کر خداوند اجل پر | کمند پر گرہ پھینکی محل پر
نہ فرصت دی ہجوم آرزو نی | کیا خود گم خیال جستجو نی
رہی وہ حلقہای تابدادہ | برنگ زلف محبوبان فتادہ

زبس دل تہا ہوا خواہِ بہانہ — نلایا تاب چشمِ جادوانہ

گریبانِ صبوری ہوگیا چاک — گرا بیہوش ہوکر بر سرِ خاک

جوان کو دیکہکر طاقت فراموش — اوتہی گہبراکی وہ غارتگرِ ہوش

جو دیکہی شکل پامالِ جفا کی — نظر آئی عجب قدرت خدا کی

کہ ہی مجموعۂ خاطر پریشان — مکدر ہی برنگِ گردِ دامان

جنون اپنا اثر دکہلا رہا ہی — جو پیراہن ہی مشتاقِ قبا ہی

دلِ بیتاب ہی از خود رمیدہ — حواس و ہوش ہین دامن کشیدہ

جو پائی اوسنی بوئی دامنِ یار — ہوا بیہوشیِ پیہم سی ہشیار

مقابل ہوسکے دیدار آنکہین — ہوئین در پردہ باہم چار آنکہین

پری پیکر برای پرسشِ حال — ہوئی یون جلوہ بخشِ شاہدِ قال

کہ ای تازہ بہارِ کامرانی — گلِ بیخارِ گلزارِ جوانی

یہہ کیا عالم ہی تجہکو کیا ہوا ہی — یہہ کیون بیوجہ رنگِ رو ہوا ہی

ہجومِ غم سی دل ناشاد کیون ہی — جگر آمادۂ فریاد کیون ہی

تجہی دامن سی کیون نفرت ہوئی ہی — گریبان گیر کیون وحشت ہوئی ہی

یہہ کسکا طرزِ بیتابی خوش آیا — یہہ کسنی طائرِ بسمل بنایا

یہہ کیسی داغ ہین رخ پر نمودار — یہہ پہنچا کسکی ہاتہون تجہکو آزار

خدایا دادرس ہی مہربان تو — مصیبت مین مری مشکل کشا ہی تو

یہہ عارض جسکا دستِ جور ملتا ہی — برنگِ پنجۂ خورشید جلتا ہی

ہوا ایسا یہہ جس سی روی رنگین — وہ مشکل ہو یا تہہ مشکل پائی چوبین

تامل کر کہ مثل ابر تصویر / جہان ہی خواب نادیدہ کی تعبیر

جو اس عالم مین ہی جز ایزد پاک / مقرر جای گا اک دن تہ خاک

برنگ بوی گل محو فنا ہے / شرر کی طرح آتش زیر پا ہے

حباب آسا ہی اس بحر فنا مین / جگہہ پائی ہی آغوش بلا مین

ثبات بی ثباتی ہر کہین ہے / یہہ منزل جای آسایش نہین ہے

یہی مدت سی ہی رسم زمانہ / کوئی آگی کوئی پیچھے روانہ

مرا ہی وقت رخصت جبکہ آیا / اجل کو اک بہانہ ڈھونڈہ لایا

شب ماتم کا سیری غم نکر تو / خدای دوجہان پر رکہہ نظر تو

زہی قسمت کہ ننگ ہمت عشق / ہوا قربان کوی حضرت عشق

فراز دار ہی عاشق کو معراج / اسی کی رہتی ہین یہہ لوگ محتاج

عروج پایۂ الفت یہی ہے / یہی ہی باعث عزت یہی ہے

اسی سی قصۂ عیسی ہی مشہور / کیا گویا اسی نی خون منصور

پس دلداری یار وفا کار / ہوا یون جبر غزن وہ سینہ افگار

کہ او تہہ اوج اختر برج نکوئی / فروغ مہر چرخ ماہروئی

پڑہین اب چند ساعت ہم جگر چاک / سعادت زا کلام ایزد پاک

سعادۃ اللہ کہ ذکر این و آن سے / ہوئی غافل خداوند جہان سے

غرض خلوت مین وہ دونون پریشان / بہم بیٹھی ہوئی پڑہتی تہی قرآن

کہ اتنی مین بجی نوبت گجر کے / لگی آنے ندا مرغ سحر کے

قضای مثل اوراق لتنا / حجاب شب رخ عالم سے لوٹنا

ولی ہی ننگ وضع پاکبازی — کہ ہون منت کش عشق مجازی

قیامت کو اگر ایجان جئین گی — شراب وصل جنت مین پئین گی

کہا ای شاہد یکتای عصمت — ضیای دیدۂ لیلای عصمت

خیال آتا ہی کیا اکدم کی خاطر — کرون مین پیروی نفس کافر

نہین اندیشہ چشم این آن کا — فقط غم ہی خداوند جہان کا

کہ آگی جسکے راز دل ہمارا — برابر ہی نہان و آشکارا

مگر ہان بہر تسکین دل زار — تجہی دیتا ہون اک تکلیف ای یار

کہ آخر بہر استقبال بیداد — سحر کو ہون گا مین پابوس جلاد

ہجوم جن و انسان و ملک سی — زمین چہپ جای گی چشم فلک سی

اگر تو بہی کسی صورت سی تنہا — وہان ہو ایک ساعت جلوہ فرما

عجب کیا شادی دیدار اوسدم — بہلا دی دل سی یاد کاوش غم

بہل جاؤن تہ خنجر مین ناشاد — نہ دیکہون بیکسانہ روی جلاد

مناسب ہی مگر ای یار جانی — بتا دی کچہہ مجہی اپنی نشانی

کہان تن پر سیہ پوشاک ہوگی — الم سی شکل وحشتناک ہوگی

شہنشہ بس نشان صبح پاکی — ہوا راہی طرف دولت سرا کی

جوان بہی بعد رخصت با دل زار — ہوا داخل میان خانۂ یار

جو کچہہ تہی سرگذشت غم وہان کی — ملکہ اوسی سب اوسنی بیان کی

## رفتن عاشق جانباز بہ قتلگاہ و کدخدا شدن محبوبہ عنبر ماہ

یہہ سنکر حکم سلطان یگانہ — ہوا تشہیر مطالب کو روانہ

کہون کیا تیز رفتاری مین کیا تہا — سوار توسن باد صبا تہا

روا رو مثل برق شعلہ رفتار — ہوا ہمخانۂ یار ضمان وار

جو سوداگر پسر نی رات ساری — بسر کی تہی میان آہ و زاری

کیا واماندگی نی دل کو بیتاب — ہوا وقت سحر منت کش خواب

مگر بیدار یار مہربان تہا — بحسرت دیکہتا شکل جوان تہا

کہا ہان واقعی مین ہون گنہگار — مجہے لیچل جہان ہو حکم سرکار

یہہ سنکر شحنۂ سلطان نے بیجاہ — چلا لیکر ملکزادی کو ہمراہ

زبس تہا ازدحام خلق سر پر — ہر اک کوچہ ہوا آغوش محشر

یہانتک شور و غل نی سر اوٹہایا — جوان کو خواب راحت سی جگایا

ہوا معلوم اوسکو آخر کار — وہی ہی فتنۂ خوابیدہ بیدار

عسس کے روبرو آکر وہ ناشاد — لگا کہنی کہ ای سرمایۂ داد

پریشان دیکہکر احوال میرا — حضور شہ فقط ضامن ہوا تہا

مقر ہون آپ مین اپنی خطا کا — اسی کرتا ہی کیون مورد جفا کا

عسس نی دیکہکر دونون کو ہمدم — کیا وابستۂ زنجیر باہم

کہ بیتابی سی ہین چلنی کو طیار — نہین معلوم کیا ہین اسمین اسرار

ہوس کہتی ہی کیون ولیکن وہان کی — غرض کیا اسنی ہی شاہ جہان کی

ادب سی مانع انکار کسکا — عدو ہی صبر ہی اقرار کا

یہہ کیونکر وامن کشتن اہل جفا مین — الم سی کیون یہہ رہی آشنا ہین

چلا مقتل کو ...

ہر اک کو اسکی معصومی کا غم ہی

جگر صد چاک دل محو الم ہی

یہی کہتی تہی باہم ہر کسی ...

کہ یارب کون ہی تازہ گرفتار

یہہ کس پر آسمان غم ہی ٹوٹا

سمندِ شوق کی چھوٹی ہوئی باگ
محبت کی جگر مین شعلہ زن آگ

سیہ پوشاک پہنی تہا بغل مین
کہ جیسی زہرہ آغوشِ زحل مین

بڑہا کر اپنی رخشِ خوش عنان کو
دکہائی شکل یارِ نوجوان کو

ملین جب حسرت آلودہ نگاہین
ہوئین رخصت جگر سی سرد آہین

زبس تہا کارفرما شوقِ دیدار
نگاہین تہین کشاکش مین گرفتار

بیان کرتی تہی رازِ دل اشاری
زبانِ حال تہی گویا نظاری

امنگین خاطرِ ناشاد مین تہین
تمنائین ہزار کباد مین تہین

خوشی سی کیا کہون عالم جوان کا
سراپا ناز بردارِ تمنا

عجب کچہہ محو دیدنی خلل تہا
نہ پاس مرنی ہی خوفِ اجل تہا

ہوائی خاطر اندوہگین سے
کہڑا تہا کو لگائی سہ جبین سے

کہ اسمین دیکہکر وہ شاہِ عالم
لگا کہنی کہ ای دستورِ اعظم

نظر کر وہ میانِ خلق خاموش
کہڑا ہی اک جوانِ ماتمی پوش

اسی قیدی کو ہر دم دیکہتا ہی
بتا یہہ کون ہی کیا ماجرا ہی

یہہ سنکر حکمِ سلطانِ جہاندار
کیا یک نظر کو گرمِ رفتار

نگہہ بس دیکہتی ہی شوکتِ حسن
ہوئی محوِ فریبِ حیرتِ حسن

لباسِ مرد مین دیکہا حسین کو
نہ پہچانا جوانِ نازنین کو

مگر کی عقل نی پیدا رسائی
جو کچہہ تہی شکلِ مطلب دیکہہ آئی

پسِ ادراک دستورِ یگانہ
لگا کہنی کہ ای شاہِ زمانہ

مقرر یہہ جوانِ چست و چالاک
مری بیٹی ہی ننگ گوہرِ پاک

در بیانِ خاتمہ کتاب و وجہ تسمیہ

نہ نکلا حوصلہ اپنی زبان کا | قلق ہی دل کو انجام بیان کا
احبا نے کہا ہنگام اتمام | کہ اسکا نالۂ تسلیم رکھو نام
یہان تک یہہ پسند طبع آیا | کہ گویا دل سے میری نقل پایا
زیادہ تر نہ اسمین پھر ہوس سکے | اسی پر انتہای شوق بس کے

ہوا ہاتف سے پھر سال ارشاد
قبول خاطر ارباب فن باد

قطعۂ تاریخ اختتام از نتایج افکار شیخ اشرف علی صاحب متخلص بہ اشرف

بتوفیق خدا چون این فسانہ | ز طرز نو بلند آوازگی یافت
بہمت اشرف پی تاریخ ختمش | کہن افسانہ ساز تازگی یافت

رشک گلزار ہمیشہ بہار مثنوی تاریخ ریختہ خامۂ جلوہ نگار عبد اللہ خان صاحب متخلص بہ مہر

بیا ساقی کہ فیض اوستادم | چنانند بادۂ مضمون و ما دم
انیس خلوت مضمون نگاران | جلیس محفل شعری شعاران
شراب شوق پیما عشق تعلیم | خراب ذوق امیر اللہ تسلیم
رقم زد نالۂ تسلیم بشنو | کہن افسانہ وارد جلوۂ نو
بشوق دیدنش چشمم گہر چید | شنیدن را دلم تاراج گردید
بہ مضمون جگر خا گشت دل خون | چسان گویم فسانہ بلکہ افسون
پی تاریخ تصنیفش تمنا | بدل افزود و مخلوق خواندش را
نوشت این سال ہجری جان پرورد | جگر را نالۂ تسلیم پرورد ۱۲۶۹
بسوی سال عیسی دل چو آرمی | رضای نالۂ تسلیم داری ۱۸۵۲

کردار دو و مہر جلوہ چون ماہ تابان
پیامی مثنوی گشت مطلع عالم
باانوار ابیات اوراک حیران
ز آغاز تا حرف انجام مطلب
ہمہ خوب معنی سرا پای خوبان
دل ما با افکار تسلیم قربان ۱۲